قَآئِلٌ لَمْ اَجْتَرِحْ وَلَمْ اَعْمَلْ سُوْٓءً وَمَا عَسَى الْجُحُوْدَ

کہ گناہ نہیں کیا اور نہ یہ کہ برائی نہیں کی اس سے انکار کا کوئی راستہ نہیں

وَلَوْ جَحَدْتُ يَا مَوْلَایَ يَنْفَعُنِیْ كَيْفَ وَاَنّٰی ذٰلِكَ

اور اگر انکار کروں تو اے میرے مولا اسکا کچھ فائدہ نہیں اور ایسا کیونکر ہو سکتا ہے

وَجَوَارِحِیْ كُلُّهَا شَاهِدَةٌ عَلَیَّ بِمَا قَدْ عَمِلْتُ وَعَلِمْتُ

جب میرے اعضا ئ مجھ پرگواہ ہیں کہ جو کچھ میں نے عمل کیا ہے اور میں جانتا ہوں

يَقِيْنًا غَيْرَ ذِیْ شَكٍّ اَنَّكَ سَآئِلِیْ مِنْ عَظَآئِمِ الْاُمُوْرِ

یقین کے ساتھ جس میں شک نہیں ضرور تو بڑے معاملوں میں میری بازپرس کرے گا

وَاَنَّكَ الْحَكَمُ الْعَدْلُ الَّذِیْ لَا تَجُوْرُ وَعَدْلُكَ مُهْلِكِیْ

بلا شبہ تو انصاف کا فیصلہ دینے والا ہے کہ جو زیادتی نہیں کرتا تیرا انصاف مجھے نابود کردے گا

وَمِنْ كُلِّ عَدْلِكَ مَهْرَبِیْ فَاِنْ تُعَذِّبْنِیْ يَا اِلٰهِیْ فَبِذُنُوْبِیْ

اور میں تیرے ہر عدل سے ڈرتا بھاگتا ہوں پس اگر تو مجھے عذاب دے اے میرے اللہ تو وہ میرے

بَعْدَ حُجَّتِكَ عَلَیَّ وَاِنْ تَعْفُ عَنِّیْ فَبِحِلْمِكَ وَجُوْدِكَ

گناہوں کی وجہ سے مجھ پر تیری حجت ہے اور اگر تو مجھے معاف فرما دے تو

وَكَرَمِكَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ

ہٰ تیری طرف مہربانی تیری بخشش اور تیرے کرم کا نتیجہ ہے تیرے سوا کوئی معبود نہیں

| |
|---|
| اَلظّٰالِمِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| تو پاک تر ہے بے شک میں ستم کاروں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں |
| اَلْمُسْتَغْفِرِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| تو پاک تر ہے بے شک میں معافی مانگنے والوں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں |
| اَلْمُوَحِّدِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| تو پاک تر ہے بے شک میں توحید پرستوں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے |
| اَلْخَائِفِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| بے شک میں تجھ سے ڈرنے والوں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے |
| اَلْوَجِلِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| بے شک میں خوف رکھنے والوں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے |
| اَلرَّاجِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| بے شک میں امیدواروں میں سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے بے شک میں توجہ کرنے والوں میں |
| اَلرّٰاغِبِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| سے ہوں تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے بے شک میں نام لیواؤں میں ہوں |
| اَلْمُهَلِّلِیْنَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ |
| نہیں کوئی معبود سوائے تیرے تو پاک تر ہے بے شک میں سوال کرنے والوں میں ہوں |

| |
|---|
| السَّآئِلِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ |
| تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے بے شک میں تسبیح کرنے والوں میں ہوں |
| الْمُسَبِّحِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ |
| تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے بے شک میں تکبیر کہنے والوں میں ہوں |
| الْمُكَبِّرِيْنَ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ رَبِّيْ وَرَبُّ اٰبَآئِيَ |
| تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو پاک تر ہے کہ میرا رب اور میرے پہلے بزرگوں کا رب ہے |
| الْاَوَّلِيْنَ اَللّٰهُمَّ هٰذَا ثَنَآئِيْ عَلَيْكَ مُمَجِّدًا وَاِخْلَاصِيْ |
| اے معبود میری طرف سے یہ تیری ثنائ ہے تیری شان بیان کرتے ہوئے |
| لِذِكْرِكَ مُوَحِّدًا وَاِقْرَارِيْ بِاٰلَآئِكَ مُعَدِّدًا وَاِنْ كُنْتُ |
| یہ تیرے ذکر کے بارے میں میرا خلوص توحید کو مانتے ہوئے اور میری طرف سے |
| مُقِرًّا اَنِّيْ لَمْ اُحْصِهَا لِكَثْرَتِهَا وَسُبُوْغِهَا وَتَظَاهُرِهَا |
| یہ تیری مہربانیوں کا اقرار ہے ان کو شمار کرتے ہوئے اگرچہ یہ مانتا ہوں کہ میں ان کا شمار نہیں کرسکتا |
| وَتَقَادُمِهَا اِلٰى حَادِثٍ مَا لَمْ تَزَلْ تَتَعَهَّدُنِيْ بِهِ مَعَهَا |
| کیونکہ وہ زیادہ ہیں اور بہت سی ہیں وہ عیاں ہیں اور پہلے سے اب تک مل رہی ہیں |
| مُنْذُ خَلَقْتَنِيْ وَبَرَاْتَنِيْ مِنْ اَوَّلِ الْعُمُرِ مِنَ الْاِغْنَآءِ |
| تو نے مجھ کو یہ نعمات دینے میں ہمیشہ یاد رکھا ہے جب سے تو نے مجھے پیدا کیا |

| |
|---|
| مِنَ الْفَقْرِ وَ كَشْفِ الضُّرِّ وَتَسْبِيبِ الْيُسْرِ وَدَفْعِ الْعُسْرِ |
| اور اول عمر میں مجھے بے مائیگی میں توانگری کا حصہ عنایت فرمایا تنگدستی سے بچایا |
| وَتَفْرِيجِ الْكَرْبِ وَالْعَافِيَةِ فِي الْبَدَنِ وَالسَّلَامَةِ فِي |
| آسائش کے اسباب فراہم کیے اور سختی دور فرمائی مصیبت سے چھٹکارا دلایا جسمانی صحت نصیب کی |
| الدِّينِ وَلَوْ رَفَدَنِي عَلَى قَدْرِ ذِكْرِ نِعْمَتِكَ جَمِيعُ |
| اور دین و ایمان پر پوری طرح قائم رکھا اور اگر تیری نعمتوں کا اندازہ کرنے کیلئے |
| الْعَالَمِينَ مِنَ الْاَوَّلِينَ وَالْأَخِرِينَ مَا قَدَرْتُ وَلَا هُمْ |
| دنیا جہان کے لوگ اولین اور آخرین میں سے میرا ساتھ دیں تو بھی میں اندازہ نہ کرسکوں گا |
| عَلَى ذَٰلِكَ تَقَدَّسْتَ وَتَعَالَيْتَ مِنْ رَبٍّ كَرِيمٍ عَظِيمٍ |
| اور نہ ہی وہ اندازہ کرسکیں گے تو پاکیزہ ہے اور بلند تر ہے |
| رَحِيمٍ لَا تُحْصَى آلَاؤُكَ وَلَا يُبْلَغُ ثَنَاؤُكَ وَلَا تُكَافَى |
| اے پروردگار شان والا بڑائی والا رحم والا تیری مہربانیوں کا شمار نہیں |
| نَعْمَاؤُكَ صَلِّ عَلَى مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَاَتْمِمْ عَلَيْنَا |
| تیری تعریف کا حق ادا نہیں ہو پاتا اور تیری نعمتوں کا بدلہ نہیں دیا جا سکتا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآل محمد علیہم السلام پر رحمت نازل فرما |
| نِعَمَكَ وَاَسْعِدْنَا بِطَاعَتِكَ سُبْحَانَكَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ |
| اور ہم پر اپنی نعمتیں پوری فرما اپنی بندگی کے ساتھ خوش بخت بنا دے پاک تر ہے |

| |
|---|
| اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ تُجِيبُ الْمُضْطَرَّ وَتَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَتُغِيْثُ |
| تو تیرے سوا کوئی معبود نہیں اے اللہ تو بے شک لاچار کی دعا قبول کرتا ہے |
| الْمَكْرُوْبَ وَتَشْفِي السَّقِيْمَ وَتُغْنِي الْفَقِيْرَ وَتَجْبُرُ |
| برائی دور کرتا ہے مصیبت زدہ کی فریاد کو پہنچتا ہے بیمار کو صحت دیتا ہے مفلس کو مال دیتا ہے |
| الْكَسِيْرَ وَتَرْحَمُ الصَّغِيْرَ وَتُعِيْنُ الْكَبِيْرَ وَلَيْسَ دُوْنَكَ |
| ٹوٹے ہوئے کو جوڑتا ہے چھوٹے پر رحم کرتا ہے بڑے کی مدد کرتا ہے |
| ظَهِيْرٌ وَلَا فَوْقَكَ قَدِيْرٌ وَاَنْتَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ يَا مُطْلِقَ |
| اور تیرے سوا کوئی سہارہ دینے والا نہیں ہے اور تجھ پر کوئی بالادست نہیں ہے |
| الْمُكَبَّلِ الْاَسِيْرِ يَا رَازِقَ الطِّفْلِ الصَّغِيْرِ يَا عِصْمَةَ |
| تو برتر بزرگی والا ہے اے قیدی کو پھندے سے چھڑانے والے اے ننھے بچے کو روزی دینے والے |
| الْخَآئِفِ الْمُسْتَجِيْرِ يَا مَنْ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَلَا وَزِيْرَ صَلِّ |
| اے ڈرے ہوئے پناہ کے طالب کو بچانے والے اے وہ ذات جس کا کوئی ثانی نہیں نہ کوئی وزیر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وآل |
| عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّاَعْطِنِيْ فِيْ هٰذِهِ الْعَشِيَّةِ اَفْضَلَ |
| محمد علیہم السلام پر رحمت نازل فرما اور آج کی شب مجھے اس سے بہتر دے جو تو نے کسی کو دیا ہے |
| مَا اَعْطَيْتَ وَاَنَلْتَ اَحَدًا مِنْ عِبَادِكَ مِنْ نِعْمَةٍ تُوْلِيْهَا |
| اور اپنے بندوں میں سے کسی کو کوئی نعمت عطا فرمائی اور جو مہربانیاں کسی پر کی ہیں |

وَ اٰلَاۗءٍ تُجَدِّدُهَا وَ بَلِيَّةٍ تَصْرِفُهَا وَ كُرْبَةٍ تَكْشِفُهَا وَ دَعْوَةٍ

اور جو سختی دور کی ہے جو مصیبت ہٹائی ہے جو دعا تو نے سنی ہے جو نیکی قبول کی ہے

تَسْمَعُهَا وَ حَسَنَةٍ تَتَقَبَّلُهَا وَ سَيِّئَةٍ تَتَغَمَّدُهَا اِنَّكَ

اور جو برائی معاف کی ہے بے شک جس پر چاہے تو لطف کرتا ہے اور خبر رکھتا ہے

لَطِيْفٌ بِمَا تَشَآءُ خَبِيْرٌ وَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ اَللّٰهُمَّ

اور ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے اے اللہ بے شک تو قریب تر ہے جسے پکارا جاتا ہے

اِنَّكَ اَقْرَبُ مَنْ دُعِيَ وَ اَسْرَعُ مَنْ اَجَابَ وَ اَكْرَمُ مَنْ

تو تیز تر ہے جو قبول کرتا ہے معاف کرنے والوں میں بہترین عطا کرنے والوں میں زیادہ عطا والا

عَفٰى وَ اَوْسَعُ مَنْ اَعْطٰى وَ اَسْمَعُ مَنْ سُئِلَ يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا

اور سوالی کی بہت سننے والا اے دنیا و آخرت میں رحم کرنے والے اور دونوں جگہ پر مہربان

وَ الْاٰخِرَةِ وَ رَحِيْمَهُمَا لَيْسَ كَمِثْلِكَ مَسْئُوْلٌ وَ لَا

کوئی تیرے جیسا نہیں جس سے سوال کیا جائے اور سوائے تیرے کوئی نہیں

سِوَاكَ مَاْمُوْلٌ دَعَوْتُكَ فَاَجَبْتَنِيْ وَ سَئَلْتُكَ

جس پر امید رکھی جائے میں نے دعا کی تو نے قبول کی میں نے مانگا پس تو نے عطا کیا

فَاَعْطَيْتَنِيْ وَ رَغِبْتُ اِلَيْكَ فَرَحِمْتَنِيْ وَ وَثِقْتُ بِكَ

میں نے تیری طرف توجہ کی پس تو نے رحمت فرمائی تیرا سہارا لیا

| |
|---|
| فَنَجَّيْتَنِيْ وَفَزِعْتُ اِلَيْكَ فَكَفَيْتَنِيْ اَللّٰهُمَّ فَصَلِّ عَلٰى |
| پس تو نے نجات دی میں تجھ سے ڈرا تو نے میری مدد فرمائی |
| مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَنَبِيِّكَ وَعَلٰى اٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ |
| اے اللہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت فرما جو تیرے بندے تیرے رسولؐ اور تیرے نبیؐ ہیں |
| الطَّاهِرِيْنَ اَجْمَعِيْنَ وَتَمِّمْ لَنَا نَعْمَآئَكَ وَهَنِّئْنَا |
| اور انکی آلؑ پر جو سب کے سب بے عیب اور پاک تر ہیں اور ہم پر اپنی نعمتیں پوری کر |
| عَطَآئَكَ وَاكْتُبْنَا لَكَ شَاكِرِيْنَ وَلِاٰلَآئِكَ ذَاكِرِيْنَ |
| اور ہم پر خوشگوار عطائیں فرما ہمیں اپنے شکر گزاروں میں رکھ دے اور اپنے احسانوں کا ذکر کرنے |
| اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ رَبَّ الْعَالَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ يَا مَنْ مَلَكَ فَقَدَ |
| والوں میں رکھ ایسا ہی ہو ایسا ہی ہو اے جہانوں کے پروردگار اے اللہ اے وہ مالک جو باقدرت ہے |
| رَوَقَدَرَ فَقَهَرَ وَعُصِيَ فَسَتَرَ وَاسْتُغْفِرَ فَغَفَرَ يَا غَايَةَ |
| اے با قدرت جو غالب ہے اے وہ جو نافرمانی کو ڈھانپتا ہے اور بخشش چاہنے پر بخشتا ہے |
| الطَّالِبِيْنَ الرَّاغِبِيْنَ وَمُنْتَهٰى اَمَلِ الرَّاجِيْنَ يَا مَنْ |
| اے طلبگاروں توجہ کرنے والوں کی امید گاہ اور آرزومندوں کے مقام آرزو |
| اَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا وَوَسِعَ الْمُسْتَقِيْلِيْنَ رَاْفَةً |
| اے وہ کہ جس کا علم ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے اور توبہ کرنے والوں کے لئے محبت و مہربانی |

وَرَحْمَةً وَحِلْمًا اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَتَوَجَّهُ اِلَيْكَ فِيْ هٰذِهِ

اور ملائمت سے جس کا دامن وسیع ہے۔ اے اللہ ہم نے توجہ کی ہے

الْعَشِيَّةِ الَّتِيْ شَرَّفْتَهَا وَعَظَّمْتَهَا بِمُحَمَّدٍ نَبِيِّكَ

تیری طرف آج کی رات میں جسے تو نے بزرگی اور بڑائی دی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے

وَرَسُوْلِكَ وَخِيَرَتِكَ مِنْ خَلْقِكَ وَاَمِيْنِكَ عَلٰى وَحْيِكَ

جو تیرے نبیؐ تیرے رسولؐ اور مخلوقات میں سے تیرے چنے ہوئے

الْبَشِيْرِ النَّذِيْرِ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ الَّذِيْ اَنْعَمْتَ بِهِ

تیری وحی کے امانتدار بشارت دینے والے ڈرانے والے روشن چراغ ہیں

عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَجَعَلْتَهُ رَحْمَةً لِلْعَالَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ فَصَلِّ

جن کے وجود کو تو نے مسلمانوں کیلئے نعمت بنایا اور ان کو سارے

عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا مُحَمَّدٌ اَهْلٌ لِذٰلِكَ مِنْكَ يَا

جہانوں کے لئے رحمت قراردیا اے اللہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرما اور ان کی آلؑ پر

عَظِيْمُ فَصَلِّ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهِ الْمُنْتَجَبِيْنَ الطَّيِّبِيْنَ

جیسا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تیری طرف سے اس کے لائق ہیں اے بزرگتر ان پر

الطَّاهِرِيْنَ اَجْمَعِيْنَ وَتَغَمَّدْنَا بِعَفْوِكَ عَنَّا فَاِلَيْكَ عَجَّتِ

اور ان کی آلؑ پر رحمت نازل کر جو سب کے سب بلند تر نیک نہاد اور پاک ہیں

الْاَصْوَاتُ بِصُنُوْفِ اللُّغَاتِ فَاجْعَلْ لَنَا اَللّٰهُمَّ فِیْ

اور ہمیں معافی دیکر ہماری پردہ پوشی کر کیونکہ تیرے حضور فریادیں ہو رہی ہیں

هٰذِهِ الْعَشِيَّةِ نَصِيْبًا مِنْ كُلِّ خَيْرٍ تَقْسِمُهُ بَيْنَ

ہر ہر دیس کی زبان میں پس اے اللہ آج کی رات میں ہر نیکی میں سے حصہ قراردے

عِبَادِكَ وَنُوْرٍ تَهْدِیْ بِهٖ وَرَحْمَةٍ تَنْشُرُهَا وَبَرَكَةٍ

ہمارے لئے جو تو نے اپنے بندوں کے درمیان تقسیم کی نور میں جس سے ہدایت فرمائی

تُنْزِلُهَا وَعَافِيَةٍ تُجَلِّلُهَا وَرِزْقٍ تَبْسُطُهُ يَا اَرْحَمَ

رحمت میں جو عام کی برکت میں جو تو نے نازل کی عافیت کے لباس میں جو تو نے پہنایا

الرَّاحِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ اَقْلِبْنَا فِیْ هٰذَا الْوَقْتِ مُنْجِحِيْنَ

رزق میں جو وسیع کیا اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے اے اللہ اس وقت ہمیں بدل کر بنا دے

مُفْلِحِيْنَ مَبْرُوْرِيْنَ غَانِمِيْنَ وَلَا تَجْعَلْنَا مِنَ الْقَانِطِيْنَ

کامیاب ہونے والے فلاح پانے والے پسندیدہ عمل والے اور نفع اٹھانے والے

وَلَا تُخْلِنَا مِنْ رَحْمَتِكَ وَلَا تَحْرِمْنَا مَا نُؤَمِّلُهُ مِنْ

اور ہمیں مایوس ہونے والوں میں قرار نہ دے ہمیں اپنی رحمت سے دور نہ کر ہمیں اس چیز میں سے محروم نہ فرما

فَضْلِكَ وَلَا تَجْعَلْنَا مِنْ رَحْمَتِكَ مَحْرُوْمِيْنَ وَلَا لِفَضْلِ

جس کی تیرے فضل میں سے امید کریں اور ہم کو اپنی رحمت سے محروم و خالی قرارنہ دے

| |
|---|
| مَا نُؤَمِّلُهُ مِنْ عَطَآئِكَ قَانِطِيْنَ وَلَا تَرُدَّنَا خَائِبِيْنَ |
| تیری عطا میں سے جس عنایت کی امید کریں اس سے مایوس نہ فرما ہمیں ناکام کر کے نہ پلٹا |
| وَلَا مِنْ بَابِكَ مَطْرُوْدِيْنَ يَآ اَجْوَدَالْاَجْوَدِيْنَ وَاَكْرَمَ |
| اور اپنی بارگاہ سے دھتکارے ہوئے قرار نہ دے اے بہت عطاوالوں میں بڑی عطا والے |
| الْاَكْرَمِيْنَ اِلَيْكَ اَقْبَلْنَا مُوْقِنِيْنَ وَلِبَيْتِكَ الْحَرَامِ |
| اور عزت داروں میں بڑی عزت والے ہم تیری درگاہ میں لوٹ کے آئے ہیں |
| اٰمِّيْنَ قَاصِدِيْنَ فَاَعِنَّا عَلٰى مَنَاسِكِنَا وَاَكْمِلْ لَنَا |
| معتقد بن کر ہم تیرے محترم گھر کعبہ میں پکار کرتے ہوئے آئے ہیں پس اعمال حج میں ہماری مدد فرما |
| حَجَّنَا وَاعْفُ عَنَّا وَعَافِنَا فَقَدْ مَدَدْنَا اِلَيْكَ اَيْدِيَنَا |
| اور ہمارا حج مکمل کرادے ہمیں معاف فرما پناہ دے کہ ہم نے اپنے ہاتھ تیرے آگے پھیلائے ہیں |
| فَهِيَ بِذِلَّةِ الْاِعْتِرَافِ مَوْسُوْمَةٌ اَللّٰهُمَّ فَاَعْطِنَا فِيْ |
| کہ جن پر گناہوں کے اقرار واعتراف کے نشان ہیں اے اللہ پس ہمیں آج کی رات میں جو ہم نے تجھ سے مانگا عطا |
| هٰذِهِ الْعَشِيَّةِ مَا سَئَلْنَاكَ وَاكْفِنَا مَا اسْتَكْفَيْنَاكَ |
| فرما تمام کاموں میں ہماری مدد کر کہ تیرے سوا کوئی ہماری کفایت کرنے والا نہیں |
| فَلَا كَافِيَ لَنَا سِوَاكَ وَلَا رَبَّ لَنَا غَيْرُكَ نَافِذٌ فِيْنَا |
| اور سوائے تیرے کوئی ہمارا رب نہیں کہ تیرا حکم ہی ہم پر جاری ہے |

| |
|---|
| حُكْمُكَ مُحِيطٌ بِنَا عِلْمُكَ عَدْلٌ فِينَا قَضَاؤُكَ اِقْضِ |
| تیرا علم ہمیں گھیرے ہوئے ہے ہمارے لئے تیرا فیصلہ درست ہے ہمارے لئے اچھا فیصلہ کر |
| لَنَا الْخَيْرَ وَاجْعَلْنَا مِنْ اَهْلِ الْخَيْرِ اَللّٰهُمَّ اَوْجِبْ لَنَا |
| اور ہمیں نیکوکاروں میں سے قراردے اے اللہ ہمارے لئے اپنی عطا سے بہت بڑا اجر بہترین |
| بِجُودِكَ عَظِيمَ الْاَجْرِ وَكَرِيمَ الذُّخْرِ وَدَوَامَ الْيُسْرِ |
| ذخیرہ اور ہمیشہ کی آسائش واجب کردے ہمارے سارے کے سارے گناہ بخش دے |
| وَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا اَجْمَعِينَ وَلَا تُهْلِكْنَا مَعَ الْهَالِكِينَ |
| اور ہمیں تباہ ہونے والوں کے ساتھ تباہ نہ کر اور اپنی مہربانی اور رحمت ہم سے دور نہ فرما |
| وَلَا تَصْرِفْ عَنَّا رَاْفَتَكَ وَرَحْمَتَكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ |
| اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے اے اللہ اس وقت ہمیں ان لوگوں میں قرار دے |
| اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا فِي هٰذَا الْوَقْتِ مِمَّنْ سَئَلَكَ فَاَعْطَيْتَهُ |
| جنہوں نے تجھ سے مانگا تو نے عطا کیا جنہوں نے شکر کیا تو نے زیادہ دیا تیری طرف پلٹے |
| وَشَكَرَكَ فَزِدْتَهُ وَثَابَ اِلَيْكَ فَقَبِلْتَهُ وَتَنَصَّلَ اِلَيْكَ |
| تو نے انہیں قبول کیا اپنے گناہوں کے ساتھ تیری طرف آئے تو ان کے سبھی گناہ معاف کردیئے |
| مِنْ ذُنُوبِهِ كُلِّهَا فَغَفَرْتَهَا لَهُ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ |
| اے جلالت و عزت کے مالک اے اللہ ہمیں پاک کر ہماری رہنمائی فرما |

| |
|---|
| اَللّٰھُمَّ وَنَقِّنَا وَسَدِّدْنَا وَاقْبَلْ تَضَرُّعَنَا يَا خَيْرَ مَنْ |
| اور ہماری زاری قبول کر اے بہترین سوال شدہ اور طلب رحمت پر زیادہ رحمت کرنے والے |
| سُئِلَ وَيَا اَرْحَمَ مَنِ اسْتُرْحِمَ يَا مَنْ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ اِغْمَاضُ |
| اے وہ جس پر پوشیدہ نہیں ہے پلک کا جھپکنا نہ آنکھوں کا اشارہ نہ وہ چیز |
| الْجُفُوْنِ وَلَا لَحْظُ الْعُيُوْنِ وَلَا مَا اسْتَقَرَّ فِي الْمَكْنُوْنِ |
| جو پردے کے نیچے ہو اور نہ وہ بات جو دلوں کے پردوں میں لپٹی ہوئی ہو ہاں ان سب کو تیرے |
| وَلَا مَا انْطَوَتْ عَلَيْهِ مُضْمَرَاتُ الْقُلُوْبِ اَلَا كُلُّ ذٰلِكَ |
| علم نے شمار کر رکھا ہے اور تیری نرمی ان پر چھائی ہوئی ہے تو پاک تر اور بلند تر ہے |
| قَدْ اَحْصَاهُ عِلْمُكَ وَوَسِعَهُ حِلْمُكَ سُبْحَانَكَ وَتَعَالَيْتَ |
| اس سے جو ناحق کہنے والے کہتے ہیں تو بلند تر بزرگتر ہے تیری پاکیزگی بیان کرتے ہیں |
| عَمَّا يَقُوْلُ الظَّالِمُوْنَ عُلُوًّا كَبِيْرًا تُسَبِّحُ لَكَ السَّمٰوَاتُ |
| ساتوں آسمان اور ساتوں زمینیں اور جو کچھ ان میں ہے نہیں کوئی چیز موجود ہے |
| السَّبْعُ وَالْاَرَضُوْنَ وَمَنْ فِيْهِنَّ وَاِنْ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا |
| مگر وہ تیری حمد کر رہی ہے پس حمد تیرے لئے ہے اے بزرگی بلند شان |
| يُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ فَلَكَ الْحَمْدُ وَالْمَجْدُ وَعُلُوُّ الْجَدِّ يَا |
| اے جلالت و عزت کے مالک فضل کرنے والے نعمت دینے والے |

ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَالْفَضْلِ وَالْاِنْعَامِ وَالْاَيَادِي

بڑی بڑی عطائیں کرنے والے اور تو بخشش کرنے والا کرم کرنے والا

الْجِسَامِ وَاَنْتَ الْجَوَادُ الْكَرِيْمُ الرَّؤُفُ الرَّحِيْمُ

نرمی کرنے والا مہربان ہے اے اللہ میرے لئے اپنا رزق حلال وسیع فرما

اَللّٰهُمَّ اَوْسِعْ عَلَيَّ مِنْ رِزْقِكَ الْحَلَالِ وَعَافِنِيْ فِيْ بَدَنِيْ

میرے بدن اور میرے دین کی حفاظت فرما مجھے خوف سے بچا

وَدِيْنِيْ وَاٰمِنْ خَوْفِيْ وَاَعْتِقْ رَقَبَتِيْ مِنَ النَّارِ اَللّٰهُمَّ لَا

اور میری گردن کو جہنم کی آگ سے آزاد کردے اے اللہ مجھے غلط فہمی میں نہ ڈال

تَمْكُرْبِيْ وَلَا تَسْتَدْرِجْنِيْ وَلَا تَخْدَعْنِيْ وَادْرَءْ عَنِّيْ شَرَّ

دھوکے میں نہ رکھ مجھے فریب نہ کھانے دے

فَسَقَةِ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ يَا اَسْمَعَ السَّامِعِيْنَ يَا اَبْصَرَ النَّاظِرِيْنَ

اور نابکار جنّوں اور انسانوں کو مجھ سے دور کر دے اے سب سے زیادہ سننے والے

وَيَا اَسْرَعَ الْحَاسِبِيْنَ وَيَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

اور اے سب سے زیادہ دیکھنے والے اے سب سے تیز تر حساب کرنے والے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے

وَاٰلِ مُحَمَّدِ السَّادَةِ الْمَيَامِيْنِ وَاَسْئَلُكَ اَللّٰهُمَّ حَاجَتِيَ

محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و آل محمد علیہم السلام پر رحمت نازل فرما جو برکت والے سردار ہیں اور میں تجھ سے سوال کرتا ہوں اے

| |
|---|
| الَّتِیْ اِنْ اَعْطَیْتَنِیْهَا لَمْ یَضُرَّنِیْ مَا مَنَعْتَنِیْ وَاِنْ |
| اللہ اپنی اس حاجت کا کہ اگر تو وہ عطا کر دے تو جو کچھ تو نے نہیں دیا اس سے مجھے نقصان نہیں |
| مَنَعْتَنِیْهَا لَمْ یَنْفَعْنِیْ مَا اَعْطَیْتَنِیْ اَسْئَلُكَ فَكَاكَ |
| اور اگر تو وہ عطا نہ کرے تو جو تو نے دیا اس سے مجھے کوئی نفع نہیں، سوال کرتا ہوں |
| رَقَبَتِیْ مِنَ النَّارِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَكَ لَا شَرِیْكَ لَكَ |
| کہ میری گردن جہنم سے آزاد کر دے تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو یکتا ہے، تیرا کوئی شریک نہیں، |
| لَكَ الْمُلْكُ وَلَكَ الْحَمْدُ وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ |
| تیرے لئے حکومت تیرے لئے حمد ہے اور تو ہر ایک چیز پر قدرت رکھتا ہے۔ |
| یَا رَبُّ یَا رَبِّ |
| اے میرے رب، اے میرے رب، اے میرے رب |
| اِلٰهِیْ اَنَا الْفَقِیْرُ فِیْ غِنَایَ فَكَیْفَ لَا اَكُوْنُ فَقِیْرًا فِیْ |
| میرے اللہ میں اپنی تونگری میں بھی محتاج ہوں تو اپنے فقر کی حالت میں کیوں نہ محتاج ہوں گا |
| فَقْرِیْ اِلٰهِیْ اَنَا الْجَاهِلُ فِیْ عِلْمِیْ فَكَیْفَ لَا اَكُوْنُ |
| میرے اللہ میں علم رکھتے ہوئے بھی جاہل ہوں تو اپنی جہالت میں کیوں نہ جاہل ہوں گا |
| جَهُوْلًا فِیْ جَهْلِیْ اِلٰهِیْ اِنَّ اخْتِلَافَ تَدْبِیْرِكَ وَسُرْعَةَ |
| اے اللہ بے شک تیری تدبیر کے تغیر و تبدل اور تیری جلد وارد ہونے والی |



پھر آپؑ نے اپنے سر اور انکھوں کو آسمان کیطرف بلند کیا جبکہ آپؑ کی انکھوں سے آنسوں رواں تھے
امامؑ مسلسل (یاربّ، یاربّ، یاربّ) کہتے جا رہے تھے

| |
|---|
| طَوَآءِ مَقَادِيْرِكَ مَنعَا عِبَادَكَ الْعَارِفِيْنَ بِكَ عَنِ |
| تقدیر نے تیری معرفت رکھنے والے بندوں کو ہے تیری عطا کی امید نہ رکھنے |
| السُّكُوْنِ اِلٰى عَطَآءٍ وَالْيَاْسِ مِنْكَ فِيْ بَلَآءٍ اِلٰهِيْ مِنِّيْ |
| اور مشکل کے وقت تجھ سے مایوس ہو جانے سے روکا ہوا ہے میرے اللہ میں نے وہ کیا |
| مَا يَلِيْقُ بِلُؤْمِيْ وَمِنْكَ مَا يَلِيْقُ بِكَرَمِكَ اِلٰهِيْ |
| جو میری پستی کا تقاضہ ہے اور تو وہ کرے گا جو تیری بڑائی کے لائق ہے |
| وَصَفْتَ نَفْسَكَ بِاللُّطْفِ وَالرَّأْفَةِ لِيْ قَبْلَ وُجُوْدِ |
| میرے اللہ میری کمزوری سے پہلے ہی تیری ذات لطف و کرم کے اوصاف رکھتی ہے |
| ضَعْفِيْ اَفَتَمْنَعُنِيْ مِنْهُمَا بَعْدَ وُجُوْدِ ضَعْفِيْ اِلٰهِيْ اِنْ |
| تو کیا میری کمزوری کے بعد مجھ سے تو یہ مہربانیاں روک دے گا |
| ظَهَرَتِ الْمَحَاسِنُ مِنِّيْ فَبِفَضْلِكَ وَلَكَ الْمِنَّةُ عَلَيَّ |
| میرے اللہ اگر مجھ سے نیکیاں ظاہر ہوئیں تو یہ تیرا فضل ہے اور مجھ پر یہ تیرا احسان ہے |
| وَاِنْ ظَهَرَتِ الْمَسَاوِيْ مِنِّيْ فَبِعَدْلِكَ وَلَكَ الْحُجَّةُ |
| اور اگر مجھ سے برائیوں کا ظہور ہوا ہے تو یہ تیرا عدل ہے اور مجھ پر تیری حجت قائم ہو گئی ہے |
| عَلَيَّ اِلٰهِيْ كَيْفَ تَكِلُنِيْ وَقَدْ تَكَفَّلْتَ لِيْ وَكَيْفَ اُضَامُ |
| میرے اللہ کیسے تو مجھ کو چھوڑ دے گا جب کہ تو میرا کفیل ہے کیونکر میں روند دیا جاؤں |

وَاَنْتَ النَّاصِرُ لِيْ اَمْ كَيْفَ اَخِيْبُ وَاَنْتَ الْحَفِيُّ بِيْ هَا

جب کہ تو میرا مددگار ہے یا کیسے بے آس ہوجاؤں جب کہ تو مجھ پر مہربان ہے

اَنَا اَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ بِفَقْرِيْ اِلَيْكَ وَكَيْفَ اَتَوَسَّلُ اِلَيْكَ

اب میں تیری درگاہ میں اپنے فقر کے ساتھ آیا ہوں اور کسطرح تجھے اپنا وسیلہ بناؤں

بِمَا هُوَ مَحَالٌ اَنْ يَصِلَ اِلَيْكَ اَمْ كَيْفَ اَشْكُوْ اِلَيْكَ

جب کہ یہ ناممکن ہے کہ کوئی تجھ تک پہنچ پائے یا کیونکر تجھ سے اپنے حالات کی شکایت کروں

حَالِيْ وَهُوَ لَا يَخْفٰى عَلَيْكَ اَمْ كَيْفَ اُتَرْجِمُ بِمَقَالِيْ وَهُوَ

جب کہ وہ تجھ سے پوشیدہ نہیں ہیں یا کسطرح اپنی زبان سے ان کی تشریح کروں

مِنْكَ بَرَزٌ اِلَيْكَ اَمْ كَيْفَ تُخَيِّبُ اٰمَالِيْ وَهِيَ قَدْ

جب کہ وہ تیری طرف سے اور تجھ پر عیاں ہیں یا کیونکر میری آرزوئیں ناکام رہیں گی

وَفَدَتْ اِلَيْكَ اَمْ كَيْفَ لَا تُحْسِنُ اَحْوَالِيْ وَبِكَ قَامَتْ

جب کہ یہ تیرے جناب میں پیش کی جا چکی ہیں یا کیونکر میرے حالات بہتر نہ ہونگے

اِلٰهِيْ مَآ اَلْطَفَكَ بِيْ مَعَ عَظِيْمِ جَهْلِيْ وَمَآ اَرْحَمَكَ بِيْ

جب کہ میں تیری وجہ سے قائم ہوں میرے اللہ تیرا کتنا لطف ہے مجھ پر جبکہ میں بڑا ہی نادان ہوں

مَعَ قَبِيْحِ فِعْلِيْ اِلٰهِيْ مَآ اَقْرَبَكَ مِنِّيْ وَاَبْعَدَنِيْ عَنْكَ

اور تو کس قدر مہربان ہے مجھ پر جبکہ میں خطاکار ہوں میرے اللہ تو کتنا نزدیک ہے مجھ سے جبکہ

وَمَآ اَرْاَفَكَ بِیْ فَمَا الَّذِیْ یَحْجُبُنِیْ عَنْكَ اِلٰهِیْ عَلِمْتُ

میں تجھ سے بہت دور ہوں اور کتنا مہربان ہے تو مجھ پر پھر کس نے مجھے تجھ سے ہٹا دیا ہے

بِاخْتِلَافِ الْاٰثَارِ وَتَنَقُّلَاتِ الْاَطْوَارِ اَنَّ مُرَادَكَ مِنِّیْ

میرے اللہ دنیا کے حالات کی تبدیلیوں اور طریقوں کے تغیرات کے ذریعے میں جان گیا

اَنْ تَتَعَرَّفَ اِلَیَّ فِیْ كُلِّ شَیْءٍ حَتّٰی لَآ اَجْهَلَكَ فِیْ شَیْءٍ

کہ تیری مراد یہ ہے کہ تو ہر چیز سے مجھے اپنی شناسائی کرائے تاکہ میں کسی چیز کے ضمن میں تیری قدرت سے

اِلٰهِیْ كُلَّمَا اَخْرَسَنِیْ لُؤْمِیْ اَنْطَقَنِیْ كَرَمُكَ وَكُلَّمَا اٰیَسَتْنِیْ

نا واقف نہ رہوں میرے اللہ جب میری پستی مجھے گنگ کر دیتی ہے تو تیرا کرم مجھے گویا کر دیتا ہے

اَوْصَافِیْ اَطْمَعَتْنِیْ مِنَنُكَ اِلٰهِیْ مَنْ كَانَتْ مَحَاسِنُهٗ

جب بھی میرے برے اوصاف مجھے مایوس کرتے ہیں تیرے احسان مجھے حوصلہ دیتے ہیں میرے اللہ

مَسَاوِیَ فَكَیْفَ لَا تَكُوْنُ مَسَاوِیْهِ مَسَاوِیَ وَمَنْ

جس شخص کی خوبیاں بھی برائیاں ہوں تو اس کی برائیاں کیوں نہ برائیاں شمار کی جائیں گی

كَانَتْ حَقَایِقُهٗ دَعَاوِیَ فَكَیْفَ لَا تَكُوْنُ دَعَاوِیْهِ

اور جس شخص کی حقیقت ہی محض کھوکھلی باتیں ہوں تو اس کی خالی خولی باتیں

دَعَاوِیَ اِلٰهِیْ حُكْمُكَ النَّافِذُ وَمَشِیَّتُكَ الْقَاهِرَةُ لَمْ

کیوں نہ محض باتیں تصور کی جائیں گی میرے اللہ تیرا حکم جاری ہے اور تیری مرضی قاہر و غالب ہے

| |
|---|
| يَتْرُكَا لِذِىْ مَقَالٍ مَقَالًا وَلَا لِذِىْ حَالٍ حَالًا اِلٰهِىْ |
| کہ ان کے مقابل بولنے والا بول نہیں سکتا اور نہ کوئی صاحب حال کچھ کرسکتا ہے میرے اللہ |
| كَمْ مِنْ طَاعَةٍ بَنَيْتُهَا وَحَالَةٍ شَيَّدْتُهَا هَدَمَ |
| کتنی ہی بار میں نے اطاعت کرتے ہوئے عبادت کی شکل بنائی ہے مگر تیرے عدل کے خوف سے |
| اِعْتِمَادِىْ عَلَيْهَا عَدْلُكَ بَلْ اَقَالَنِىْ مِنْهَا فَضْلُكَ اِلٰهِىْ |
| اس پر میرا بھروسہ نہ رہا بلکہ وہ تیرے فضل سے میری بخشش کا ذریعہ بنی میرے اللہ |
| اِنَّكَ تَعْلَمُ اَنِّىْ وَاِنْ لَمْ تَدُمِ الطَّاعَةُ مِنِّىْ فِعْلًا جَزْمًا |
| بے شک تو جانتا ہے اگرچہ میں عبادت میں مستقلاً مشغول نہیں ہوں |
| فَقَدْ دَامَتْ مَحَبَّةً وَعَزْمًا اِلٰهِىْ كَيْفَ اَعْزِمُ وَاَنْتَ |
| تو بھی تجھ سے میری محبت ہمیشہ راسخ ہے میرے اللہ کس قدر بندگی کا ارادہ کروں |
| الْقَاهِرُ وَكَيْفَ لَا اَعْزِمُ وَاَنْتَ الْاٰمِرُ اِلٰهِىْ تَرَدُّدِىْ |
| جب کہ تو غالب ہے اور کیونکر ارادہ نہ کروں جب کہ تو حکم دیتا ہے میرے اللہ تیری قدرت |
| فِى الْاٰثَارِ يُوجِبُ بُعْدَ الْمَزَارِ فَاجْمَعْنِىْ عَلَيْكَ بِخِدْمَةٍ |
| کے آثار میں غور کرنا تیرے دیدار سے دوری کا سبب ہے پس مجھے اپنے حضور حاضر رکھ |
| تُوصِلُنِىْ اِلَيْكَ كَيْفَ يُسْتَدَلُّ عَلَيْكَ بِمَا هُوَ فِىْ |
| تیری سرکار میں پہنچ پاؤں کیونکر وہ چیز تیری طرف رہنمائی کر سکتی ہے |

| |
|---|
| وُجُودِهِ مُفْتَقِرٌ اِلَيْكَ اَيَكُونُ لِغَيْرِكَ مِنَ الظُّهُورِ مَا |
| جو اپنے وجود ہی میں تیری محتاج ہے آیا تیرے غیر کیلئے ایسا ظہور ہے |
| لَيْسَ لَكَ حَتّٰى يَكُونَ هُوَ الْمُظْهِرَ لَكَ مَتٰى غِبْتَ حَتّٰى |
| جو تیرے لئے نہیں ہے یہاں تک کہ وہ تجھے ظاہر کرنے والا بن جائے |
| تَحْتَاجَ اِلٰى دَلِيلٍ يَدُلُّ عَلَيْكَ وَمَتٰى بَعُدْتَ حَتّٰى |
| تو کب غائب تھا کہ کسی ایسے نشان کی حاجت ہو جو تیری دلیل ٹھہرے |
| تَكُونَ الْاٰثَارُ هِيَ الَّتِي تُوصِلُ اِلَيْكَ عَمِيَتْ عَيْنٌ لَا |
| اور تو کب دور تھا کہ آثار اور نشان تجھ تک پہنچانے کا ذریعہ و وسیلہ بنیں اندھی ہے |
| تَرَاكَ عَلَيْهَا رَقِيبًا وَخَسِرَتْ صَفْقَةُ عَبْدٍ لَمْ تَجْعَلْ |
| وہ آنکھ جو تجھ کو اپنا نگہبان نہیں پاتی اس بندے کا سودا خسارے والا ہے |
| لَهُ مِنْ حُبِّكَ نَصِيبًا اِلٰهِي اَمَرْتَ بِالرُّجُوعِ اِلَى الْاٰثَارِ |
| جس کو تو نے اپنی محبت کا حصہ نہیں دیا میرے اللہ تو نے اپنی قدرت کے آثار پر توجہ کا حکم کیا |
| فَارْجِعْنِي اِلَيْكَ بِكِسْوَةِ الْاَنْوَارِ وَهِدَايَةِ الْاِسْتِبْصَارِ |
| پس مجھ کو اپنے نور کے پردوں اور بصیرت کے راستوں کی طرف لے چل |
| حَتّٰى اَرْجِعَ اِلَيْكَ مِنْهَا كَمَا دَخَلْتُ اِلَيْكَ مِنْهَا مَصُونَ |
| تاکہ اس کے ذریعے تیری درگاہ میں آؤں جس طرح انہی کے ذریعے |

| |
|---|
| السِّرِّ عَنِ النَّظَرِ اِلَيهَا وَمَرْفُوعَ الْهِمَّةِ عَنِ الْاِعْتِمَادِ |
| تیری طرف راہ پائی انہیں دیکھ کر راز حقیقت کی خبر پاؤں اور ان کے سہارے |
| عَلَيهَا اِنَّكَ عَلىٰ كُلِّ شَيءٍ قَدِيرٌ اِلٰهِي هٰذَا ذُلِّي ظَاهِرٌ |
| اپنی ہمت کو بلند کروں بے شک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہےمیرے اللہ یہ ہے میری پستی |
| بَينَ يَدَيكَ وَهٰذَا حَالِي لَا يَخْفىٰ عَلَيكَ مِنْكَ اَطْلُبُ |
| جو تیرے آگے عیاں ہے اور یہ ہے میری بری حالت جو تجھ سے پوشیدہ نہیں |
| الْوُصُولَ اِلَيكَ وَبِكَ اَسْتَدِلُّ عَلَيكَ فَاهْدِنِي بِنُورِكَ |
| میں تیری بارگاہ میں پہنچنا چاہتا ہوں اور تجھ پر تجھی کو دلیل ٹھہراتا ہوں |
| اِلَيكَ وَاَقِمْنِي بِصِدْقِ الْعُبُودِيَّةِ بَينَ يَدَيكَ اِلٰهِي |
| پس اپنے نور سے میری اپنی طرف سے رہنمائی کر اور اپنے حضور مجھے سچی بندگی پر قائم رکھ |
| عَلِّمْنِي مِنْ عِلْمِكَ الْمَخْزُونِ وَصُنِّي بِسِتْرِكَ الْمَصُونِ |
| میرے اللہ مجھے اپنے پوشیدہ علوم میں سے تعلیم دے اور اپنے محکم پردے کے ساتھ میری حفاظت کر |
| اِلٰهِي حَقِّقْنِي بِحَقَائِقِ اَهْلِ الْقُرْبِ وَاسْلُكْ بِي مَسْلَكَ |
| میرے اللہ مجھے اپنے ماہل قرب کے حقائق سے بہرہ ور فرما اور ان کی راہ پر ڈال جو تیری طرف |
| اَهْلِ الْجَذْبِ اِلٰهِي اَغْنِنِي بِتَدْبِيرِكَ لِي عَنْ تَدْبِيرِي |
| کھنچے چلے جاتے ہیں میرے اللہ اپنے تدبراور پسند کے ذریعے مجھے میرے تدبر |

| |
|---|
| وَبِاخْتِيَارِكَ عَنِ اخْتِيَارِي وَاَوْقِفْنِي عَلٰى مَرَاكِزِ |
| اور پسند سے بے نیاز کردے اور پریشانی کے عالم میں مجھے ثابت قدم رکھ |
| اضْطِرَارِي اِلٰهِي اَخْرِجْنِي مِنْ ذُلِّ نَفْسِي وَطَهِّرْنِي |
| میرے معبود مجھے میرے نفس کی پستی سے نکال لے مجھے شک اور شرک سے پاک کردے |
| مِنْ شَكِّي وَشِرْكِي قَبْلَ حُلُولِ رَمْسِي بِكَ اَنْتَصِرُ |
| قبل اسکے کہ میں قبر میں جاؤں، تجھ سے مدد چاہتا ہوں میری مدد فرما |
| فَانْصُرْنِي وَعَلَيْكَ اَتَوَكَّلُ فَلَا تَكِلْنِي وَاِيَّاكَ اَسْئَلُ |
| تجھ پر بھروسہ کرتا ہوں پس مجھے چھوڑ نہ دے تجھ سے مانگتا ہوں پس ناامید نہ کر |
| فَلَا تُخَيِّبْنِي وَفِي فَضْلِكَ اَرْغَبُ فَلَا تَحْرِمْنِي وَبِجَنَابِكَ |
| تیرے فضل کی آس لگائی ہے پس مجھے محروم نہ کر تیری بارگاہ سے تعلق جوڑا ہے |
| اَنْتَسِبُ فَلَا تُبْعِدْنِي وَبِبَابِكَ اَقِفُ فَلَا تَطْرُدْنِي |
| پس مجھے دور نہ فرما تیرا دروازہ کھٹکھٹاتا ہوں پس مجھے بھگا نہ دے |
| اِلٰهِي تَقَدَّسَ رِضَاكَ اَنْ يَكُونَ لَهُ عِلَّةٌ مِنْكَ فَكَيْفَ |
| میرے اللہ تیری رضا پاک ہے ممکن نہیں اس میں تیری طرف سے نقص آئے |
| يَكُونُ لَهُ عِلَّةٌ مِنِّي اِلٰهِي اَنْتَ الْغَنِيُّ بِذَاتِكَ اَنْ يَصِلَ |
| پھر کیسے ممکن ہے کہ میں اسے نقص دار کہوں میرے اللہ تو اپنی ذات میں بے نیاز رہے |

| |
|---|
| اِلَيۡكَ النَّفۡعُ مِنۡكَ فَكَيۡفَ لَا تَكُوۡنُ غَنِيًّا عَنِّيۡ اِلٰهِيۡ |
| اس سے کہ تجھے اپنی ذات سے نفع پہنچے کیوں کر تو مجھ سے بے نیاز نہ ہو گا میرے اللہ |
| اِنَّ الۡقَضَآءَ وَالۡقَدَرَ يُمَنِّيۡنِيۡ وَاِنَّ الۡهَوٰى بِوَثَآئِقِ |
| قضا وقدر مجھ کو آرزومند بناتی ہے اور خواہش نفس مجھے آرزوؤں کا قیدی بنا لیتی ہے |
| الشَّهۡوَةِ اَسَرَنِيۡ فَكُنۡ اَنۡتَ النَّصِيۡرَ لِيۡ حَتّٰى تَنۡصُرَنِيۡ |
| پس تو میرا مددگار بن جا تا کہ کامیاب ہو جاؤں بینا ہو جاؤں |
| وَتُبَصِّرَنِيۡ وَاَغۡنِنِيۡ بِفَضۡلِكَ حَتّٰى اَسۡتَغۡنِيَ بِكَ عَنۡ |
| اور اپنے فضل سے مجھ کو بے نیاز کردے تاکہ تیرے ذریعے حاجت سے بے نیاز ہو جاؤں |
| طَلَبِيۡ اَنۡتَ الَّذِيۡ اَشۡرَقۡتَ الۡاَنۡوَارَ فِيۡ قُلُوۡبِ اَوۡلِيَآئِكَ |
| تو وہ ہے جس نے اپنے دوستوں کے دلوں کو نور کی شعاؤں سے روشن کردیا |
| حَتّٰى عَرَفُوۡكَ وَوَحَّدُوۡكَ وَاَنۡتَ الَّذِيۡ اَزَلۡتَ الۡاَغۡيَارَ |
| تو انہوں نے تجھے پہچانا اور تجھے ایک مانا اور تو وہ ہے |
| عَنۡ قُلُوۡبِ اَحِبَّآئِكَ حَتّٰى لَمۡ يُحِبُّوۡا سِوَاكَ وَلَمۡ يَلۡجَئُوۡا |
| جس نے اپنے دوستوں کے دلوں سے غیروں کو دور کردیا |
| اِلٰى غَيۡرِكَ اَنۡتَ الۡمُوۡنِسُ لَهُمۡ حَيۡثُ اَوۡحَشَتۡهُمُ الۡعَوَا |
| تو وہ سوائے تیرے کسی سے محبت نہیں رکھتے اور تیرے غیر کی پناہ نہیں لیتے |

| |
|---|
| لِمُ وَاَنْتَ الَّذِیْ هَدَیْتَهُمْ حَیْثُ اسْتَبَانَتْ لَهُمُ |
| جب زمانہ ان کو ہراساں کرے اس وقت تو ہی انکا ہمدم ہے |
| الْمَعَالِمُ مَا ذَاوَجَدَ مَنْ فَقَدَكَ وَمَا الَّذِیْ فَقَدَ مَنْ |
| اور تو وہ ہے جس نے ان کی رہنمائی کی جب وہ تیرے نشان و برھان سے دور ہوئےاس نے کیا پایا |
| وَجَدَكَ لَقَدْ خَابَ مَنْ رَضِیَ دُوْنَكَ بَدَلًا وَلَقَدْ خَسِرَ |
| جس نے تجھے کھویا اور اس نے کچھ نہ کھویا جس نے تجھ کو پایا اور یقینا ناکام ہوا |
| مَنْ بَغٰی عَنْكَ مُتَحَوِّلًا كَیْفَ یُرْجٰی سِوَاكَ وَاَنْتَ مَا |
| جو تیری بجائے کسی اور کو پسند کرنے لگا اور وہ گھاٹے میں پڑا جو سرکشی کیساتھ تجھ سے پھر گیا |
| قَطَعْتَ الْاِحْسَانَ وَكَیْفَ یُطْلَبُ مِنْ غَیْرِكَ وَاَنْتَ |
| کس طرح تیرے غیر سے امید رکھی جا سکتی ہے جبکہ تیرا احسان و کرم رکتا ہی نہیں |
| مَا بَدَّلْتَ عَادَةَ الْاِمْتِنَانِ یَا مَنْ اَذَاقَ اَحِبَّآئَهُ حَلَاوَةَ |
| اور کیونکر تیرے غیر سے سوءال کیا جاسکتا ہے جبکہ تیرے فضل و احسان کرنے کی |
| الْمُؤَانَسَهِ فَقَامُوْا بَیْنَ یَدَیْهِ مُتَمَلِّقِیْنَ وَیَا مَنْ |
| عادت میں تبدیلی نہیں آتی اور وہ جو اپنے دوستوں کو الفت کی مٹھاس چکھاتا ہے |
| اَلْبَسَ اَوْلِیَآئَهُ مَلَابِسَ هَیْبَتِهِ فَقَامُوْا بَیْنَ یَدَیْهِ |
| پس وہ اس کے حضور تعریفیں کرتے کھڑے ہو جاتے ہیں اے وہ جو اپنے دوستوں کو |

| |
|---|
| مُسْتَغْفِرِيْنَ اَنْتَ الذَّاكِرُ قَبْلَ الذَّاكِرِيْنَ وَاَنْتَ |
| اپنی ہیبت کا لباس پہناتا ہے تو وہ اسکے سامنے کھڑے ہوتے ہیں بخشش مانگتے ہوئے |
| الْبَادِیْ بِالْاِحْسَانِ قَبْلَ تَوَجُّهِ الْعَابِدِیْنَ وَاَنْتَ |
| تو یاد کرنے والوں سے پہلے انکو یاد رکھنے والا ہے تو احسان میں ابتدا کرنے والا ہی عبادت گزاروں |
| الْجَوَادُ بِالْعَطَآءِ قَبْلَ طَلَبِ الطَّالِبِيْنَ وَاَنْتَ الْوَهَّابُ |
| کے توجہ کرنے سے پہلے تو عطا میں اضافہ کرنے والا ہے مانگنے والوں کے مانگنے |
| ثُمَّ لِمَا وَهَبْتَ لَنَا مِنَ الْمُسْتَقْرِضِيْنَ اِلٰهِیْ اُطْلُبْنِیْ |
| سے پہلے تو بہت دینے والا ہے پھر اس میں سے بطور قرض مانگتا ہے جو کچھ تو نے ہمیں دیا ہے |
| بِرَحْمَتِكَ حَتّٰى اَصِلَ اِلَيْكَ وَاجْذِبْنِیْ بِمَنِّكَ حَتّٰى |
| میرے اللہ اپنی رحمت سے مجھ کو بلا لے تاکہ میں تیرے حضور پہنچ سکوں مجھے اپنی طرف کھینچ لے |
| اُقْبِلَ عَلَيْكَ اِلٰهِیْ اِنَّ رَجَآئِیْ لَا يَنْقَطِعُ عَنْكَ وَاِنْ |
| تاکہ تیری بارگاہ میں آسکوں میرے اللہ بے شک میری آس تجھ سے نہیں ٹوٹے گی اگرچہ |
| عَصَيْتُكَ كَمَا اَنَّ خَوْفِیْ لَا يُزَايِلُنِیْ وَاِنْ اَطَعْتُكَ فَقَدْ |
| میں تیری نافرمانی کروں جیسا کہ میرا خوف دور نہ ہوگا اگرچہ میں تیری اطاعت بھی کروں |
| دَفَعَتْنِی الْعَوَالِمُ اِلَيْكَ وَقَدْ اَوْقَعَنِیْ عِلْمِیْ بِكَرَمِكَ |
| پس زمانے کی سختیوں نے مجھ کو تیری طرف دھکیل دیا اور تیری نوازش کے علم نے تیری بارگاہ میں پہنچا دیا |

عَلَيْكَ اِلٰهِيْ كَيْفَ اَخِيْبُ وَاَنْتَ اَمَلِيْ اَمْ كَيْفَ

میرے اللہ کیونکر ناامید ہو جاؤں جب کہ تو میری آرزو ہے یا کیسے پست ہوں گا

اُهَانُ وَعَلَيْكَ مُتَّكَلِيْ اِلٰهِيْ كَيْفَ اَسْتَعِزُّ وَفِي الذِّلَّةِ

جب کہ میرا بھروسہ تجھ پر ہے میرے اللہ کیسے عزت کا دعوی کروں

اَرْكَزْتَنِيْ اَمْ كَيْفَ لَا اَسْتَعِزُّ وَاِلَيْكَ نَسَبْتَنِيْ اِلٰهِيْ

جب کہ اس خواری میں تو نے مجھے یاد کیا یا کیسے عزت کا دعوا نہ کروں

كَيْفَ لَا اَفْتَقِرُ وَاَنْتَ الَّذِيْ فِي الْفُقَرَآءِ اَقَمْتَنِيْ اَمْ

جبکہ میری نسبت تیری طرف ہے میرے اللہ کیونکر فقیر نہ بنوں جب کہ تو نے

كَيْفَ اَفْتَقِرُ وَاَنْتَ الَّذِيْ بِجُوْدِكَ اَغْنَيْتَنِيْ وَاَنْتَ

مجھے فقیروں کی صف میں رکھا ہے یا کیسے میں فقیر بنوں

الَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُكَ تَعَرَّفْتَ لِكُلِّ شَيْءٍ فَمَا جَهِلَكَ شَيْءٌ

جب کہ تو نے مجھ کو اپنی عطا سے غنی کیا ہوا ہے اور تو وہ ہے کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں

وَاَنْتَ الَّذِيْ تَعَرَّفْتَ اِلَيَّ فِي كُلِّ شَيْءٍ فَرَاَيْتُكَ ظَاهِرًا

تو نے ہر چیز کو اپنی پہچان کرائی پس کوئی چیز نہیں جو تجھے پہچانتی نہ ہو اور تو وہ ہے جس نے ہر چیز کے ذریعے مجھے اپنی

فِيْ كُلِّ شَيْءٍ وَاَنْتَ الظَّاهِرُ لِكُلِّ شَيْءٍ يَا مَنِ اسْتَوٰى

معرفت کرائی پس میں نے تجھے ہر چیز میں عیاں و نمایاں دیکھا اور تو ہر چیز پر ظاہر و آشکار ہے

| |
|---|
| بِرَحْمَانِيَّتِهِ فَصَارَ الْعَرْشُ غَيْبًا فِيْ ذَاتِهِ مَحَقْتَ الْاٰ |
| اے وہ جو اپنی رحمت عامہ کیساتھ قائم ہے کہ عرش اس کی ذات میں نہاں ہو گیا ہے |
| ثَارَ بِالْاٰثَارِ وَمَحَوْتَ الْاَغْيَارَ بِمُحِيْطَاتِ اَفْلَاكِ الْاَنْوَارِ |
| تو نے اپنی نشانیوں سے دیگر نشانیوں کو مٹا دیا تو نے اپنے غیروں کو نورانی آسمانوں کے |
| يَا مَنِ احْتَجَبَ فِيْ سُرَادِقَاتِ عَرْشِهِ عَنْ اَنْ تُدْرِكَهُ |
| حلقوں میں نابود کردیا اے وہ جو اپنے عرش کی چلمنوں میں پنہاں ہو گیا |
| الْاَبْصَارُ يَا مَنْ تَجَلّٰى بِكَمَالِ بَهَآئِهِ فَتَحَقَّقَتْ عَظَمَتُهُ |
| دیکھتی آنکھیں اسے دیکھ نہیں پاتیں اے وہ جس نے اپنے نورکامل کا جلوہ دکھایا |
| الْاِسْتِوَآءَ كَيْفَ تَخْفٰى وَاَنْتَ الظَّاهِرُ اَمْ كَيْفَ تَغِيْبُ |
| تو اس کی عظمت قائم و برقرار ہو گئی کیونکر پوشیدہ ہے تو جب کہ آشکار ہے یا کیسے تو پنہاں ہے |
| وَاَنْتَ الرَّقِيْبُ الْحَاضِرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ |
| جبکہ تو نگہبان اور حاضر ہے بے شک تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے |
| وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَحْدَهُ |
| اور اللہ کیلئے حمد ہے جو یکتا ہے |
| اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّآلِ مُحَمَّدٍ وَّعَجِّلْ فَرَجَهُمْ<br>وَسَهِّلْ مَخْرَجَهُمْ وَالْعَنْ اَعْدَاءَهُمْ |

# دعای عرفہ

برائے ترحیم

## بیگم وسید وصی حیدر زیدی

## تمثیل زہراء بنت سید علی قنبر زیدی





www.ShianeAli.com
www.UmmulBaneen.com

